100: سورة العديات

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| 100 | سُوْرَةُ الْعٰدِيٰت | مکی | 1 | 11 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَ الْعٰدِيٰتِ ضَبْحًا ۙ﴿۱﴾ فَالْمُوْرِيٰتِ قَدْحًا ۙ﴿۲﴾ قسم ہے مجاہدوں کے ان گھوڑوں کی جو ہانپتے ہوئے دوڑتے ہیں پھر اپنے پیر پتھر پر مار کر چنگاریاں نکالتے ہیں فَالْمُغِيْرٰتِ صُبْحًا ۙ﴿۳﴾ فَاَثَرْنَ بِهٖ نَقْعًا ۙ﴿۴﴾ فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا ۙ﴿۵﴾ پھر صبح کے وقت دشمنوں پر اچانک حملہ کرتے ہیں تو اس وقت گرد و غبار اڑاتے ہیں پھر دشمنوں کی صفوں میں گھس جاتے ہیں اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ لَكَنُوْدٌ ۚ﴿۶﴾ کہ یقیناً انسان اپنے رب کا بڑا ناشکرا ہے وَ اِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ لَشَهِيْدٌ ۚ﴿۷﴾ اور یقیناً وہ خود بھی اس بات کا گواہ ہے وَ اِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ ۭ﴿۸﴾ اور بے شک وہ مال و دولت کی محبت میں بری طرح گرفتار ہے اَفَلَا يَعْلَمُ اِذَا بُعْثِرَ مَا فِي الْقُبُوْرِ ۙ﴿۹﴾ وَ حُصِّلَ مَا فِي الصُّدُوْرِ ۙ﴿۱۰﴾ تو کیا وہ اس وقت کو نہیں جانتا جب قبروں کے مردے زندہ کرکے اٹھائے جائیں گے اور جو کچھ ان کے سینوں میں پوشیدہ ہے وہ ظاہر کر دیا جائے گا اِنَّ رَبَّهُمْ بِهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّخَبِيْرٌ ۧ﴿۱۱﴾ بیشک اس دن ان کا رب ان کے اعمال سے پوری طرح باخبر ہو گا رکوع [1]

101: سورۃ ال-قارع-ۃ

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | تعداد آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 101 | سُوْرَةُ الْقَارِعَة | مکی | 1 | 11 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْقَارِعَةُ ﴿١﴾ مَا الْقَارِعَةُ ﴿٢﴾ ہر چیز کو ہلا دینے والا حادثہ! وہ ہر چیز کو ہلا دینے والا حادثہ کیا ہے؟ وَ مَآ اَدْرٰىكَ مَا الْقَارِعَةُ ﴿٣﴾ اے پیغمبر (ﷺ)! کیا آپ کو معلوم ہے کہ وہ ہر چیز کو ہلا دینے والا حادثہ کیا ہے؟ يَوْمَ يَكُوْنُ النَّاسُ كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ ﴿٤﴾ جس دن تمام لوگ بکھرے ہوئے پروانوں کی طرح ہو جائیں گے وَ تَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوْشِ ﴿٥﴾ اور پہاڑ دھنی ہوئی رنگین اون کی طرح ہوا میں اڑتے پھریں گے فَاَمَّا مَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ ﴿٦﴾ فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ ﴿٧﴾ پھر جس شخص کا نیک اعمال کا پلّا بھاری ہو گا، سو وہ عیش و عشرت والی زندگی میں ہو گا وَ اَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ ﴿٨﴾ فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌ ﴿٩﴾ اور جس کا نیک اعمال کا پلّا ہلکا ہو گا، اس کا ٹھکانہ ہاویہ میں ہو گا وَ مَآ اَدْرٰىكَ مَا هِيَهْ ﴿١٠﴾ اے پیغمبر (ﷺ)! کیا آپ کو معلوم ہے کہ وہ ہاویہ کیا ہے؟ نَارٌ حَامِيَةٌ ﴿١١﴾ وہ جہنم کی سخت دہکتی ہوئی آگ ہے رکوع [1]

102: سورۃ التکاثر

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعدادِ رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 102 | سُوْرَۃُ التَّکَاثُر | مکی | 1 | 8 | 30 | عَمَّ |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَلۡهٰىكُمُ التَّكَاثُرُ ۝١ حَتّٰى زُرۡتُمُ الۡمَقَابِرَ ۝٢ کثرتِ مال و اولاد کی ہوس نے تمہیں آخرت سے غافل کئے رکھا حتیٰ کہ تم قبروں تک جا پہنچے كَلَّا سَوۡفَ تَعۡلَمُوۡنَ ۝٣ یقیناً بہت جلد تم اپنے ان اعمال کا انجام جان لو گے ثُمَّ كَلَّا سَوۡفَ تَعۡلَمُوۡنَ ۝٤ پھر سن لو! بہت جلد تم اپنے ان اعمال کا انجام جان لو گے كَلَّا لَوۡ تَعۡلَمُوۡنَ عِلۡمَ الۡيَقِيۡنِ ۝٥ اگر تم اپنے انجام کو یقینی طور سے جان لیتے تو کبھی غفلت میں نہ پڑتے لَتَرَوُنَّ الۡجَحِيۡمَ ۝٦ تم ضرور جہنم کو دیکھو گے ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَيۡنَ الۡيَقِيۡنِ ۝٧ پھر سن لو! تم جہنم کو اپنی آنکھوں سے ایسے دیکھو گے کہ کوئی شک باقی نہ رہے گا ثُمَّ لَتُسۡـَٔلُنَّ يَوۡمَئِذٍ عَنِ النَّعِيۡمِ ۝٨ پھر اس دن تم سے دنیا میں دی گئی نعمتوں کے بارے ضرور پوچھا جائے گا رکوع [1]